آیات نمبر 141 تا 144 میں بیان کہ تمام نعمتیں اللہ ہی کی عطا کردہ ہیں، باغات اور کھیتوں کی پیداوار میں سے اللہ کا مقرر کردہ حق ادا کرنے کی تاکید۔ تمام جانور اللہ ہی نے پیدا کئے ہیں ۔جو مویشی اللہ نے حلال قرار دئے ہیں انہیں کھانے اور ان میں سے کسی کو حرام نہ قرار دینے کی تاکید۔

وَ هُوَ الَّذِیْۤ اَنْشَاَ جَنّٰتٍ مَّعْرُوْشٰتٍ وَّ غَیْرَ مَعْرُوْشٰتٍ وَّ النَّخْلَ وَ الزَّرْعَ مُخْتَلِفًا اُكُلُهٗ وَ الزَّیْتُوْنَ وَ الرُّمَّانَ مُتَشَابِهًا وَّ غَیْرَ مُتَشَابِهٍ ؕ اور اللہ کی ذات وہ ہے جس نے ایسے باغات پیدا کئے جن کی بیلیں کسی سہارے کے ذریعہ اوپر چڑھائی جاتی ہیں اور ایسے درخت بھی جو خود اپنے سہارے کھڑے ہوتے ہیں اور اسی طرح کھجور کے درخت اور کھیتی پیدا کی ہے، ان سب کے پھل مختلف ذائقوں والے ہیں اور زیتون اور انار بھی پیدا کئے ہیں جن میں سے بعض ایک دوسرے سے ملتے جلتے ہیں اور بعض مختلف بھی ہیں كُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖۤ اِذَاۤ اَثْمَرَ وَ اٰتُوْا حَقَّهٗ یَوْمَ حَصَادِهٖ ۖ٘ وَ لَا تُسْرِفُوْا ؕ اِنَّهٗ لَا یُحِبُّ الْمُسْرِفِیْنَ ﴿۱۴۱﴾ تم ان سب کے پھلوں کو کھاؤ جب وہ تیار ہو جائیں اور اس پھل اور کھیتی کے کاٹنے کے دن اللہ کی طرف سے مقرر کردہ حق بھی ادا کر دیا کرو اور حد سے تجاوز نہ کرو یقیناً اللہ حد سے بڑھنے والوں کو پسند نہیں کرتا وَ مِنَ الْاَنْعَامِ حَمُوْلَةً وَّ فَرْشًا ؕ اس نے چوپایوں میں سے وہ جانور بھی پیدا کیے جن سے سواری و بار برداری کا کام لیا جاتا ہے اور ایسے جانور بھی جو چھوٹے قد والے ہیں كُلُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ وَ لَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّیْطٰنِ ؕ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِیْنٌ ﴿۱۴۲﴾ کھاؤ ان چیزوں میں سے جو اللہ نے تمہیں عطا کی ہیں اور شیطان کی پیروی نہ کرو، بے شک وہ تمہارا کھلا دشمن ہے ثَمٰنِیَةَ اَزْوَاجٍ ۚ مِنَ الضَّاْنِ اثْنَیْنِ وَ مِنَ الْمَعْزِ اثْنَیْنِ ؕ

مویشی جانوروں کی آٹھ قسمیں ہیں، دو نر و مادہ بھیڑ سے اور دو نر و مادہ بکریوں میں سے قُلْ
ءٰٓالذَّكَرَيْنِ حَرَّمَ اَمِ الْاُنْثَيَيْنِ اَمَّا اشْتَمَلَتْ عَلَيْهِ اَرْحَامُ الْاُنْثَيَيْنِ ؕ
آپ ان سے پوچھئے کہ کیا اللہ نے دونوں نر حرام کئے ہیں یا دونوں مادائیں یا وہ بچے جو ان
ماداؤں کے پیٹ میں ہوتے ہیں نَبِّـُٔوْنِيْ بِعِلْمٍ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿١٤٣﴾ اگر تم
اپنے دعوے میں سچے ہو تو مجھے اس کی سند بتاؤ وَمِنَ الْاِبِلِ اثْنَيْنِ وَمِنَ الْبَقَرِ
اثْنَيْنِ ؕ اور اسی طرح اس نے اونٹ اور گائے سے بھی دو نر اور دو مادہ پیدا کئے عرب
میں یہی جانور معروف تھے قُلْ ءٰٓالذَّكَرَيْنِ حَرَّمَ اَمِ الْاُنْثَيَيْنِ اَمَّا
اشْتَمَلَتْ عَلَيْهِ اَرْحَامُ الْاُنْثَيَيْنِ ؕ آپ ان سے پوچھئے کہ کیا اللہ نے دونوں نر
حرام کئے ہیں یا دونوں مادائیں یا وہ بچے جو ان ماداؤں کے پیٹ میں ہوتے ہیں اَمْ كُنْتُمْ
شُهَدَآءَ اِذْ وَصّٰىكُمُ اللّٰهُ بِهٰذَا ۚ اور کیا تم خود اس وقت موجود تھے جب اللہ نے ان
کے حرام ہونے کا حکم دیا تھا فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا لِّيُضِلَّ
النَّاسَ بِغَيْرِ عِلْمٍ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿١٤٤﴾ اس شخص سے بڑھ
کر ظالم کون ہو گا جو لوگوں کو گمراہ کرنے کے لئے بغیر کسی تحقیق کے اللہ کی طرف منسوب
کر کے جھوٹی بات کہے یقینا اللہ ایسے ظالموں کی راہِ راست کی طرف رہنمائی نہیں کرتا
مشرکین نے ان میں سے بعض جانوروں کو حرام قرار دے رکھا تھا اور کہتے تھے کہ انہیں اللہ نے
حرام قرار دیا ہے رکوع [١٧]

